اس عرصہ میں 2008 میں ہی ایلیمنٹری بورڈ کا قیام عمل میں لایا گیا تھا یوں نویں اور دسویں کے بعد پانچویں اور آٹھویں کا امتحان بھی بورڈ میں شروع ہو چکا تھا اس میں تمام بورڈ کے رزلٹ سو فیصد ہے ۔

ان کے بعد 13-2012 ء میں ایک شریف النفس انسان خالد محمود قریشی صاحب بطور صدر معلم تعینات ہوئے میں بطور استاد اس بات کا گواہ ہوں کہ اس ادارے کو نئی زندگی دینے والے صدر معلم تھے

منگلا ڈیم اپرائزنگ کے دوران عارضی عمارت بن لنگراں کرائے پر واپڈا والے دے رہے تھے اور چند مقامی ملازمین کی رائے بھی تھی کہ اس اسکول کو عارضی عمارت میں چلایا جائے لیکن راقم نے اکیلے بھرپور سٹینڈ لیا اور صدر معلم صاحب سے سے اللہ راضی ہو جنھوں نے خطرے کو بھانپتے ہوئے میرے تن تنہا فیصلے کو مانتے ہوئے اسکول موجودہ جگہ پر لوکل گورنمنٹ بلڈنگ 2009 ء میں بنارس صاحب اور عابد علی عابد صاحب ( برائے ایصال ثواب چوہدری لعل حسین مرحوم ) جگہ عطیہ کی تھی یہاں پہلے سے موجود تین کمروں میں شفٹ کیا ۔

2013 ء اپ رائزنگ میں مقامی تعلیمی کمیٹی اور عوامی علاقہ خود ڈیم کی اچانک اپرائزنگ کی وجہ سے لٹے پٹے تھے اور سخت ذہنی کوفت کا شکار تھے مگر اس وقت کی تعلیمی کمیٹی کا ذکر نہ کروں تو مناسب نہ ہو گا اس میں غلام رسول صاحب بوعہ کھڈ ، ڈاکٹر ریاض صاحب ، ریاست صاحب ، باؤ جاوید صاحب ، بابا نور محمد صاحب ، چوہدری سلیم صاحب ، جاوید اقبال سعید صاحب ، محبوب رحمان انجم صاحب ، ایک بار پھر ہمارے سکول کو از سر نو تعمیر ہونا شروع ہوا جو تین سال کے بعد 2016 ء میں عمارت کا کام واپڈا نے شروع کروایا اور 2018 میں مکمل ہوا ۔اور نئی دومنزلہ عمارت اسکول کے حوالے کی گئی ۔

اس عمارت کے کام کی نگرانی راقم احمد فراز ، محمد یاسین صاحب مدرس ڈھانگری بہادر ، استاذی المکرم ماسٹر اللہ دتہ بسمل صاحب خود کرتے تھے اور یوں ایک

جنہوں نے سکول کی تمام ضروریات کو پورا کیا اور بچوں کے لئے فرنیچر ڈیسک کمرہ تعمیر کروایا گیا۔
کلرک آفس تعمیر ہوا بچوں اور اساتذہ کے لیے ٹائلٹس بنائی گئ اور یوں ایک نئ ویژن کے ساتھ اسکول کو چلانے کا آغاز ہوا۔ اور عوام علاقہ نے بھرپور تعاون کیا یہاں یہ بتانا ضروری ہے اس ادارے میں بطور کلرک پہلی تعیناتی راجہ محمد ایوب صاحب کی تھی جن کا تعلق اسلام گڑھ سے ہے.
سن 2000 ء میں محمد شعیب مغل صاحب یہاں بطور صدر معلم تعینات ہوئے اسلام گڑھ سے تعلق تھا چند سال پہلے وفات پا گئے ہیں۔ ایک بہترین انسان دوست معلم اور اچھے صدر معلم تھے بچوں کو پڑھانے اور اساتذہ اور اسکول کے خیر خواہ تھے۔
سن 2006 ء میں وقار احمد خان صاحب صدر معلم آئے جن کا تعلق گوجرانوالہ سے تھا حال میرپور سے تھے۔ ان کا عرصہ تعیناتی اسکول میں بطور صدر معلم سب سے زیادہ رہا اور چھ سال تک ادارے کی بہتری کے لیے کام کیا۔ بزم ادب فعال کیا تعلیمی کمیٹی سے مل کر بہت سے منصوبے مکمل کیے۔
2000 ء بعد ہمارے ادارے میں مزید دو سینئر سائنس میں منظور ہوئی عارف صاحب میں میتھ فنرکس کے استاد بنی کھڑی سے آئے۔ ان کے ساتھ جنرل لائن مدرسین ملک فضل الرحمن صاحب تھے جن کا تعلق جاتلاں سے تھا راجہ شبیر صاحب جاتلاں، مرزا اظہر صاحب اسلام گڑھ، منیر کیانی صاحب اسلام گڑھ، شکور صاحب کھڑی شریف، اسحاق چوہان صاحب میرپور، ممتاز اختر بھٹی چترپڑی، محسن رضا میرپور، شکیل احمد میر پور، ضیاء الرحمان جونیئر مدرس سائنس علی رضا میرپور ماجد خان مرحوم ڈھل کھمبا ساہنی، استاذی المکرم اللہ دتہ بسمل صاحب، خواجہ فاروق صاحب، محمد اسلم صاحب ڈہانگری بالا، محمد اعجاز خالق آباد، محمد رشید صاحب تنگدیو، محمد یاسین ڈہانگری بہادر اور 2008 ء میں راقم ( احمد فراز ) کا تبادلہ بھی موہری پنیام سے ڈہانگری بہادر اسکول میں ہوا۔

## گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

1998 ء میں سکول کو بوساطت چوہدری عبدالمجید صاحب ایم ایل اے اور اس وقت کے وزیر تعلیم سردار قمر الزمان صاحب نے ریاست بھر میں تعلیمی پیکج کے نام پر ہائی سکول کا درجہ دیا شروع میں صدر معلم دو سینئر جنرل لائن مدرسین اور ایک چوکیدار کی اس میں تخلیق کی گئی اور اس کو بجٹ کا حصہ بنایا گیا ۔ یوں بطور ہائی سکول اس کے پہلے صدر مرزا محمد عظیم صاحب ( میرپور ) تعینات ہوئے اور دو ماہ کے اندر ان کا تبادلہ کر دیا گیا۔ لیکن اس دوران نہم دہم کی کلاسز کا اجراء کر دیا گیا تھا چونکہ سینئر سائنس مدرسین کی آسامیاں تخلیق نہیں ہوئی تھی اور یوں آرٹس گروپ میں تعلیم کا سلسلہ جاری رہا۔ محمد صغیر نائب قاصد اور مہربان علی بطور چوکیدار بھرتی ہوئے ۔

1998 ء میں راجہ محمد اعظم صاحب ( میرپور ) بطور صدر معلم تعینات ہوئے اور یوں ایک طرح سے ادارے کا نظم و نسق ریگولر ہوا۔ اس دوران سینئر مدرسین میں محمد عجائب صاحب کو بوعہ کلاں خالد صاحب بوعہ ریلی سے بطور ایس ایس ٹی تعینات ہوئے ۔

1999 ء میں چوہدری اختر حسین صاحب ( موضع کنڈ ) بطور صدر معلم تعینات ہوئے ان کا عرصہ تعیناتی تقریبا ایک سال رہا۔ اس دوران طلبہ اساتذہ نے تعلیمی کمیٹی ڈہانگری بہادر سے مل کر ایک کمرا برائے صدر معلم اور فرنیچر وغیرہ کا انتظام کیا اس وقت کی تعلیمی کمیٹی میں چوہدری محمد اعظم کوٹھوی صاحب ، چوہدری محمد سلیم صاحب موڑا بوہڑی ، حاجی محبوب رحمن انجم صاحب ، جاوید اقبال سعید صاحب دوسری اہم شخصیات شامل تھیں ۔

# گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

روایت موصولہ :

ماسٹر احمد فراز

مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول

ڈھانگری بہادر ضلع میرپور

يا رسول الله انظر حالنا

يا حبيب الله اسمع قالنا

إنني في بحر همٍّ مغرقٌ

خذ يدي سهّل لنا اشكالنا

ماسٹر محمدامین صاحب مدرس دوم کنیلی
ماسٹر بشارت علی صاحب مدرس اول مواہ
ماسٹر عبداسلام ناصر بڑجن مدرس اول بڑجن
ماسٹر محمدزمان صاحب مدرس دوم ڈہانگری بہادر
ماسٹر محمداسماعیل صاحب مدرس اول کنیلی
ماسٹر ضمیراحمد صاحب مدرس سوم کنیلی
ماسٹر محمدعثمان صاحب مدرس اول مواہ
ماسٹر محمداکبر مدرس صاحب اول ڈومال
ماسٹر خادم حسین صاحب مدرس اول ڈومال
ماسٹر محمدیعقوب صاحب مدرس سوم کنیلی
ماسٹر سردار خان صاحب مدرس اول بڑجن
محمدشبیرحسین ، سکنہ سہر ، نائب قاصد مڈل اسکول ڈہانگری بہادر
نوٹ: سہواً کوئی نام رہ سکتا ہے ۔
( انفرادی طور پر ہر ایک مدرس کے حالات زندگی بیان کریں تو کئی دفتر درکار ہوں ۔ المختصر صرف اسماء گرامی لکھے ۔ )
روایت موصولہ : ماسٹر ( ر ) طالب حسین ، ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

میں باؤ محمد غالب صاحب کی کاوش تھی ۔ جس پر دفتر میں موجود "بڑے صاحب" نے اپنی اصلیت ظاہر کردی ۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا باؤ محمد غالب صاحب کا ٹرانسفر گورنمنٹ ہائی اسکول ڈہانگری بالا ضلع میرپور کردیا گیا ۔ بعدازاں مڈل اسکول ڈہانگری بہادر میں اسامیوں کے بجٹ کی منظوری سیاسی قیادت نے اپنا حصہ ڈالا ۔

مڈل اسکول ڈہاگری بہادر کو بھی مرکزی حیثیت حاصل تھی اور بطور سنٹر اسکول رہا ۔ اس دوران زیرانتظام ادارہ جات میں اپنے فرائض منصبی ادا کرنے والے اساتذہ میں:

ماسٹر محمد ولایت صاحب جونیئر مدرس مڈل اسکول ڈہانگری بہادر

ماسٹر محمد صادق خان صاحب پرائمری مدرس مڈل اسکول ڈہانگری بہادر

ماسٹر سکندر خان صاحب پرائمری مدرس مڈل اسکول ڈہانگری بہادر

ماسٹر محمد نبی صاحب پرائمری مدرس مڈل اسکول ڈہانگری بہادر

ماسٹر چودھری غلام رسول صاحب مڈل اسکول ڈہانگری بہادر ( ریٹائرڈ گرداور محکمہ مال ) والد گرامی چودھری محمد بشارت ایڈووکیٹ ڈہانگری بہادر

ماسٹر ( ر ) طالب حسین صاحب مدرس مڈل اسکول ڈہانگری بہادر ( والد گرامی ماسٹر محمد نصیرالدین ڈہانگری بہادر )

ماسٹر محمد رشید صاحب اول مدرس پرائمری اسکول ڈومال

ماسٹر منیر حسین صاحب تنگدیو

ماسٹر محمد یاسین صاحب ڈہانگری بالا

ماسٹر غلام سرور صاحب کنیلی

ماسٹر حنیف عارف صاحب کنیلی

ماسٹر محمد احمد صاحب تنگدیو

ماسٹر محمد ایوب صاحب ڈومال

ماسٹر محمد اقبال صاحب ڈہانگری بالا

ماسٹر محمد اکرم مدرس دوم ڈہانگری بہادر

# گورنمنٹ بوائز مڈل اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور ابتداء ہی سے مرکزی حیثیت کا حامل ہونے کے باعث بطور سنٹر اسکول رہا ۔ مگر اس ادارہ کو نظر انداز کر کے گرد و نواح میں زیر انتظام ادارہ جات کو اپ گریڈ اور نئے پرائمری ادارہ جات و گھوسٹ اسکول کی منظوری سے اس ادارے کو نقصان پہنچانے کوشش کی گئی تاکہ اس ادارے کی تعداد طلبا متاثر ہو ۔

اپنے مادر علمی کے ساتھ ہونے والی ناانصافیوں اور زیادتیوں کا ازالہ کی کوشش کرنے والی بے لوث ، نمود و نمائش سے عاری شحصیت کا ذکر نہ ہو تو زیادتی ہو گی ۔ ڈہانگری بہادر کی جانی پہچانی شحصیت باؤ محمد غالب صاحب ( ریٹائرڈ ہیڈ کلرک ایس ایس پی آفس ضلع میرپور ) ہے ۔

باؤ محمد غالب صاحب گریجویشن کے بعد دفتر ڈسٹرکٹ ایجوکیشن آفیسر ضلع میرپور میں بطور جونیئر کلرک تعینات ہوئے ۔ ڈسٹرکٹ ایجوکیشن آفیسر ضلع میرپور مرزا محمد بوستان صاحب تھے جو باؤ محمد غالب صاحب کے استاد بھی رہے ۔ استاد شاگرد کی شفقت و احترام مثالی تھا ۔ جس سے دفتر میں موجود " بڑے صاحب " کو یہ پسند نہ تھا کہ: باؤ محمد غالب کل کا بچہ اور ہم نے محکمہ میں عمر گزاری ہے مگر مرزا صاحب ہمارے ساتھ اتنی شفقت نہیں کرتے ۔ ( ثابت ہوا ایسے لوگ ہر دور میں رہے ) ۔ گورنمنٹ بوائز پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور (جس میں غالباََ 1971 سے مڈل کلاسز جاری ہو چکی تھیں ) کو مڈل اسکول اپ گریڈ اور ڈہانگری بہادر میں گرلز پرائمری اسکول کے نوٹیفیکیشن ( غریب خانے میں آج بھی محفوظ ہے )

# گورنمنٹ مڈل اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

روایت موصولہ:

ماسٹر (ر) طالب حسین ،

ڈھانگری بہادر ضلع میرپور

## ممبران دیہی کمیٹی گورنمنٹ پرائمری سکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

**صدر:** نمبردار چودھری جلال دین صاحب مرحوم ساکن ڈہانگری بہادر
**ممبر:** چودھری فضل کریم صاحب مرحوم ساکن بوعہ
**ممبر:** چودھری کرم الٰہی صاحب مرحوم ساکن بوعہ
**ممبر:** چودھری عبداللہ صاحب مرحوم (والد گرامی ٹھیکدار زیب مرحوم) مقدم بہادر
**ممبر:** چودھری محمد اسحاق صاحب ساکن ڈہانگری بالا
**ممبر:** چودھری الف دین صاحب مرحوم نمبردار تنگدیو

---

**صدر:** محمد نذیر صاحب مرحوم ساکن ڈہانگری بالا
**ممبر:** چودھری عبداللہ صاحب مرحوم (والد گرامی ٹھیکدار زیب مرحوم) مقدم بہادر
**ممبر:** چودھری کرم الٰہی مرحوم صاحب سکنہ بوعہ
**ممبر:** کرم حسین شاہ صاحب مرحوم سکنہ بوعہ
**ممبر:** ملک غلام محمد صاحب مرحوم سکنہ بوعہ
**ممبر:** چودھری الف دین صاحب مرحوم نمبردار تنگدیو
**خزانچی:** میاں محمد اکبر صاحب مرحوم (والد گرامی قاضی دلپذیر صاحب) ساکن بوعہ
**سیکرٹری:** چودھری ماسٹر عبدالمالک مرحوم اولمدرس ادارہ ہذا

---

**صدر دیہی کمیٹی:** چودھری محمد بشیر صاحب مرحوم
**خزانچی:** چودھری کرم الٰہی صاحب مرحوم سکنہ بوعہ
**سیکرٹری:** ماسٹر مشتاق احمد مرحوم صاحب اولمدرس ادارہ ہذا
**ممبر:** محمد یعقوب صاحب مرحوم
**ممبر:** مولوی سراج دین صاحب مرحوم (چاچاجان حاجی محبوب الرحمان انجم صاحب)
**ممبر:** ماسٹر محمد زمان صاحب مرحوم دوم مدرس
**ممبر:** چودھری عبدالمالک صاحب مرحوم ریٹائر مدرس

ماسٹر غلام احمد صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ، مدرس دوم
ماسٹر چودھری گلاب الدین صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول تنگدیو ، مدرس اول
ماسٹر محمد اکبر صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول تنگدیو ، مدرس اول
ماسٹر محمد مختار احمد صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول تنگدیو ، مدرس دوم
ماسٹر محمد صادق سوز صاحب ( ولد ماسٹر مولوی فرمان صاحب مرحوم سکنہ تنگدیو )
، گورنمنٹ پرائمری اسکول تنگدیو ، مدرس دوم
ماسٹر چودھری محمد ولایت صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول کنیلی ، مدرس اول
ماسٹر محمد لطیف حسین شاہ صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول کنیلی ، مدرس دوم
ماسٹر قربان حسین صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول کنیلی ، مدرس دوم
ماسٹر علی محمد انور صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بالا ، مدرس اول
مرزا مشتاق احمد صاحب ، ( امیدوار پرائمری اسکول ڈہانگری بالا )
ماسٹر عبدالرشید صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بالا ، مدرس اول
ماسٹر چودھری صاحب داد صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈومال ، مدرس اول
ماسٹر خادم حسین صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈومال ، مدرس اول
ماسٹر نذیر محمد صاحب ( امیدوار پرائمری اسکول ڈومال )
ماسٹر امانت حسین صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول بڑجن ، مدرس اول
ماسٹر عبدالغنی صاحب ( ولد ماسٹر (ر) حکیم بدر دین ، سکنہ تنگدیو ) مدرس
پرائمری اسکول تنگدیو

مدرس اول ادارہ کا انچارج ہوتا تھا جبکہ مدرس دوم معاون مدرس ہوتا تھا۔

نوٹ: سہواً کوئی نام رہ سکتا ہے۔

( انفرادی طور پر ہر ایک مدرس کے حالات زندگی بیان کریں تو کئی دفتر درکار ہوں۔ المختصر صرف اسماء گرامی لکھے۔ )

**روایت موصولہ** : ماسٹر (ر) طالب حسین ، ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

پرائمری کلاسز ( اول تا پنجم ) کا آغاز قیام پاکستان سے قبل جاری تھا ۔ مگر 1947 ء میں جنگ کے دوران اسکول ریکارڈ ضائع ہو گیا ۔ بعدازاں 1949 ء میں ازسرنو ریکارڈ مرتب کرنے کی کوشش کی گئی ۔ ( اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ادارہ کی اپگریڈیشن پرائمری اسکول غالباً 1944 ء میں ہوئی ۔ )

قیام پاکستان کے بعد پرائمری ادارہ میں ( دو آسامیاں ) ماسٹر محمد صادق خان صاحب مدرس اول اور ماسٹر عبدالمالک صاحب مدرس دوم بطور استاد اپنے فرائض منصبی ادا کرتے رہے ۔ ان کے ساتھ محمد حسین صاحب ( ڈھوک سہر والے ) بطور آب رساں و خاکروب رہے ۔

مختلف ادوار میں گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر و زیر انتظام ادارہ جات میں مندرجہ ذیل اساتذہ اکرام اپنے فرائض منصبی سرانجام دیتے رہے۔

ماسٹر محمد عالم صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ، مدرس اول

ماسٹر محمد گلاب الدین صاحب ،گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ، مدرس دوم

ماسٹر قاضی محمد لطیف صاحب ( ڈومال والے ) پرائمری مدرس، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر

ماسٹر محمد زمان صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ، مدرس دوم ( جدہال میرپور والے )

ماسٹر ملک فضل حسین صاحب ،گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ، مدرس اول

ماسٹر محمد صادق خان صاحب ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر، مدرس دوم

صوفی محمد یعقوب شہید صاحبؒ سکنہ ڈہانگری بالا ( والد گرامی چودھری محمد خلیق صاحب ریٹائرڈ کسٹوڈین ضلع میرپور ) مدرس پرائمری اسکول موڑا بوہڑی

## گورنمنٹ بوائز پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور ابتداء ہی سے مرکزی حیثیت کا حامل ہونے کے باعث بطور سنٹر اسکول رہا ۔ اس سے منسلک ادارہ جات گورنمنٹ پرائمری اسکول بڑجن ( حال گورنمنٹ ہائی اسکول بڑجن ضلع میرپور ) ، گورنمنٹ پرائمری اسکول مواہ ( حال گورنمنٹ مڈل اسکول مواہ ) ، گورنمنٹ پرائمری اسکول کنیلی ( حال گورنمنٹ ہائی اسکول کنیلی ضلع میرپور ) ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈومال ، گورنمنٹ پرائمری اسکول ڈہانگری بالا ( حال گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بالا ضلع میرپور ) ، گورنمنٹ پرائمری سکول تنگدیو وغیرہ تھے ۔
حاجی باؤ علی شان صاحب سکنہ موڑا بوہڑی حال نئ آبادی اندراڑ شریف والوں کے بقول جب 1947 ء کی جنگ ہوئی تو وہ جماعت ہفتم کے طالبعلم تھے نیز جماعت پنجم تک انھوں نے اسی ادارہ سے اکتساب علم کیا اس دوران ماسٹر محمد زمان صاحب ( تایا زاد بھائی ماسٹر (ر ) محمد صادق خان صاحب مرحوم ) پڑھاتے تھے ۔ مولوی عبدالوہاب صاحبؒ کے وصال ( 1942 ء ) کے بعد کچھ عرصہ اسکول بند رہا ۔ اس کے بعد ماسٹر محمد زمان صاحب نے اپنے گھر میں اہلیان علاقہ کے نونہالوں کو علم کے نور سے منور کرتے رہے ۔
1952 ء میں ادارہ میں اول لوئر ( قاعدہ ) ، اول اپر ( اول اعلی ) ، دوم ، سوم ، چہارم ، پنجم کلاسسز جاری تھیں ۔

# گورنمنٹ بوائز پرائمری اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

روایت موصولہ:

ماسٹر (ر) طالب حسین ،

ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

اللہ ﷻ حضور پاک صاحب لولاک ﷺ کے صدقے ہمیں اساتذہ کا ادب ، عزت و تکریم کرنے کی توفیق عطا فرمائے ۔ آمین

استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ماسٹر محمد زمان ولد بابا محمد عبداللہ صاحب (تایا زاد بھائی ماسٹر محمد صادق خان صاحب) ادارہ میں درس و تدریس سے منسلک رہے ان کی وفات ہوئی تو ماسٹر محمد صادق خان صاحب (پیدائش: 23 ستمبر 1927 ء ، متوفی: 24 جنوری 1991 ء) فرائض منصبی ادا کرتے رہے ۔ ان کے ساتھ ماسٹر عبدالمالک صاحب : تاریخ ریٹائرمنٹ 13 مارچ 1965 ء (ڈھوک موہری سہر والے) رہے ۔

اس دوران بھی اسکول کی عمارت نہ ہونے کے باعث بچے کھلے آسمان تلے یا تالاب کے نزدیک تاریخی درخت برگد (بوہڑ) کے سایہ میں علم کے حصول کا عمل جاری رکھتے ۔

حاجی سید محمد صاحب (والد گرامی چودھری محمد عارف صاحب مرحوم ، سہر والے) نے سہر ڈھانگری بہادر تالاب پر سکول کے لیے جگہ وقف کی۔

**روایت موصولہ :** ماسٹر (ر) طالب حسین ،
ڈھانگری بہادر ضلع میرپور

# مکتب اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر 1924ء

اس ادارے کے بانی استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ (متوفی: 31 مئی 1942 ء ) تھے ۔ جنھوں نے بعد از ریٹائرمنٹ اپنے آبائی علاقہ ڈہانگری بہادر میں علم کی روشنی پھیلانے کے لیے مکتب سکول ( جماعت سوم تک ) کی منظوری کرائی ۔ جو اس وقت بہت بڑی کامیابی اور اہلیان علاقہ کے لیے ایک اعزاز تھا ۔ آپؒ نے اسکول کی عمارت نہ ہونے کے باعث بچوں کو اپنے گھر پر ہی علم کے نور سے منور کرتے رہے ۔
استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ ملازمت کا زیادہ تر حصہ گڑھا سیداں، برنالہ، سموال شریف رہے ۔ اس دوران عصری تعلیم کے ساتھ ساتھ دینی تعلیم سے بھی بچوں کے سینے منور کرتے رہے ۔
سموال شریف میں پرانے حفاظ اکرام آپؒ سے فیض یافتہ تھے ۔
استاذ الاساتذہ حضرت مولوی عبد الوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے تلمیذ انیس ( چودھری کرم الہی والد گرامی چودھری رشید مرحوم سہر والے ) سے سنا کہ آپؒ فرمایا کرتے تھے استاد کے گستاخ و نافرمان کو تین طریقوں سے سزا ملتی ہے

1 ) گستاخ سبق یاد نہیں کر سکے گا ۔
2 ) سبق یاد کر لیا تو سبق بھول جائے گا ۔
3 ) سبق یاد رکھ بھی لیا تو وہ علم اسے کوئی نفع نہیں دے گا ۔

## مکتب اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

روایت موصولہ:

ماسٹر (ر) طالب حسین،
ڈھانگری بہادر ضلع میرپور

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور تاریخی حوالے سے پانچ ادوار پر مشتمل ہے

1) مکتب اسکول ( جماعت سوم تک ) 1924 ء

2) پرائمری اسکول ( جماعت پنجم تک ) 1949 ء

3) مڈل اسکول (جماعت ہشتم تک ) 1973 ء

4) ہائی اسکول ( جماعت دہم تک ) 1998 ء

5) ہائی اسکول بعد اپ رائزنگ منگلا ڈیم 2013 ء

## رحمدلی

راقم نے اپنے والد گرامی ( ماسٹر ( ر ) طالب حسین صاحب ) سے بروایت داداجان ( بابا جی محمد شریف صاحب رحمتہ اللہ علیہ ) سنا : مولوی صاحب نہایت نرم طبیعت رحمدل شخصیت کے مالک تھے ۔ انسان تو انسان جانوروں کے ساتھ بھی کمال رحمدلی کرتے تھے اگر کوئی کھٹمل یا جوئں نظر آتی تو اسے نہ مارتے ۔ فرماتے یہ بھی اللہ کی مخلوق ہے ۔

مولوی صاحب جو تسبیح پر ذکر اذکار کا ورد کرتے تھے اس کے ایک ہزار دانے تھے اور بحالت قیام پڑھتے تھے ۔

**روایت موصولہ :** ماسٹر ( ر ) طالب حسین ، ڈھانگری بہادر

قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ کو جب اس بات کا علم ہوا تو پیغام بھیجا کہ مولوی صاحب سے کہیں دین اسلام نے بوجہ مجبوری تیمم کرنے کا حکم دیا ہے ، وضو کرنے میں تکلیف محسوس کرتے ہیں ، تیمم کرلیا کریں۔

مولوی دل محمد صاحب والی مسجد ( نزد نلوئی ٹانگہ اسٹینڈ مولوی صاحبؒ کو چارپائی پر لایا گیا اور قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ کی ہدایت کے مطابق ) جب مولوی صاحب کی ملاقات قبلہ حضرت ثالث صاحبؒ سے ملاقات ہوئی تو آپؒ نے مولوی صاحبؒ کو تیمم کا طریقہ تعلیم فرمایا ، مولوی صاحبؒ نے کہا آپ دیکھیں میں آپ کے سامنے تیمم کرتا ہوں ۔ جب تیمم کرچکے تو کہنے لگے مجھ سے تیمم ابھی اچھی طرح نہیں ہوا پھر کرتا ہوں اس طرح قبلہ حضرت ثالث صاحبؒ کے سامنے تیس بار تیمم کیا اور پھر فرمایا: اب ٹھیک ہے ۔

مولوی صاحبؒ وضو ٹھہر ٹھہر کر اچھی طرح مکمل کرتے تھے ( کہیں کوئی عضو خشک نہ رہ جائے ) ۔ دوران سروس ( جب برنالہ بھمبر تعینات تھے ) دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ قرآن کا حافظ بنوں ۔ ایک بار غریب نواز قاضی سلطان محمود صاحبؒ آوان شریف ( گجرات ) حاضری ہوئی تو غریب نوازؒ سے کہا حضرت دعا فرمائیں میں قرآن کا حافظ بن جاؤں تو غریب نوازؒ نے فرمایا مولوی صاحب قرآن پاک دیکھ کر پڑھنے کا زیادہ ثواب ہے ۔ جب مولوی صاحب نے زیادہ اصرار کیا تو غریب نواز قاضی سلطان محمود صاحبؒ نے فرمایا ۔ صبح فجر کی نماز میں جماعت کے ساتھ شامل ہو جانا ۔ مولوی صاحبؒ وضو کرتے رہے اور جماعت کھڑی ہوگئی آخری رکوع میں شامل ہوئے ( مولوی صاحب فرماتے ہیں وہ رکوع ساری زندگی یاد رہا ) بعد سلام جو دائیں طرف مقتدی تھے اللہ جل جلالہ کے فضل سے حافظ قرآن اور بائیں طرف کے مقتدی ناظرہ قرآن ہوئے ۔

الحمداللہ اس وقت بھی مولوی صاحب کے تلامذہ میں سے صرف ایک شاگرد چودھری محمد سلیم ولد چودھری جان محمد مقدم بہادر والے زندہ ہیں اللہ کریم انہیں عمر خضر عطا فرمائے ۔

آپ کی اولاد نرینہ نہ تھی صرف ایک بیٹی تھی ۔ آپ کے تلامذہ کی ایک کثیر تعداد ہے جو آپ سے فیض یاب ہوئے ۔

دعا ہے اللہ پاک آپ کے درجات بلند فرمائے اور تربت پر اپنی رحمتوں کا نزول فرمائے ۔ آمین

**روایت موصولہ:** ماسٹر محمد اویس خواجہ ڈہانگری بہادر ،
مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بالا ضلع میرپور

## استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب علیہ الرحمۃ کی طہارت وتقوی رحمدلی

راقم نے اپنے والد گرامی ( ماسٹر ( ر ) طالب حسین صاحب ) سے بروایت قبلہ حضرت ثالث صاحبؒ ڈہانگری شریف سنا : استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہابؒ پیرانہ سال میں قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ ڈہانگری شریف والوں کے پاس تشریف لائے اور کہنے لگے ۔ حضرت ! عمر گزر گئی کسی سے بیعت نہیں ہوا ۔ کس کے ہاتھ پر بیعت ہوں رہنمائی فرما دیں ۔ قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ نے طریقہ استخارہ تعلیم فرمایا اور اجازت مرمت فرمائی ۔ مقررہ دن بعد مولوی صاحب واپس قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ کے پاس واپس تشریف لائے اور کہنے لگے حضرت اشارہ ملا ہے آپؒ کے ہاتھ پر سلسلہ قادریہ میں بیعت ہوں ۔ جس پر قبلہ حضرت ثانی صاحبؒ نے آپ کو بیعت کیا ۔

عالم ضیعفی میں بھی صوم و صلوات کے پابند تھے ۔ جب اعضاء میں ضعف بڑھا اور چلنے پھرے میں اور وضو کرنے میں تکلیف ہونے کے باوجود خود وضو فرما کر نماز کی ادائیگی فرماتے ۔

# استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا تعارف

ادارہ کے باعث و بانی استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ ایک علمی ادبی دینی خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ اپنے آبائی گاؤں کی حقیقی فلاح و بہبود میں صف اول کے مجاہد رہے۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ، ماسٹر محمد اویس سہر ڈہانگری بہادر (مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بالا ضلع میرپور) کے دادا جان صوفی قادر بخش صاحب رحمتہ علیہ کے نانا جان تھے۔

آپ کی ریٹائرمنٹ غالباً 1923ء میں سموال شریف سے ہوئی۔ اس وقت کشمیر کے دو صوبے: صوبہ جموں اور صوبہ کشمیر تھا۔ مکتب اسکول کی منظوری کے لیے آپ خود جموں تشریف لے کر گئے۔

وہاں کا وزیر (ایک ہندو تھا) جس نے اسکول کی منظوری دینی تھی وہ بھی آپؒ کا تلمیذ رہا تھا، بڑے اچھے انداز میں استقبال کیا اور فوراً اسکول کی منظوری دے دی۔ چونکہ ڈہانگری بہادر موضع تمام دیہات کا مرکز بھی تھا اس لیے انتخاب بھی اسی گاؤں کا ہوا۔ عمارت نہ ہونے کے باعث مکتب اسکول سترہ سال تک اہلیان علاقہ و مضافات کے نونہالوں کو اپنے گھر پر ہی علم کے نور سے روشناس فرمایا۔

ڈہانگری بہادر میں تالاب اور کنواں بھی آپؒ کی کاوشوں کا ثمر تھا۔ ان کی منظوری بھی جموں سے ہوئی۔

اس وقت جب بیت الخلاء کا کوئی رواج نہ تھا اور اوپن ٹائیلٹ سسٹم تھا آپؒ نے ہر خاص و عام کے لیے بیت الخلاء تعمیر کروائی۔

## تعارف استاذالاساتذہ

# حضرت مولوی عبدالوہاب صاحبؒ

روایت موصولہ:

ماسٹر محمد اویس ڈھانگری بہادر،

مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول

ڈھانگری بالا ضلع میرپور

# قومی ترانہ

وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
باغوں اور بہاروں والا دریاؤں کہساروں والا
آسمان ہے جس کا پرچم پرچم چاند ستاروں والا
جنت کے نظاروں والا جموں اور کشمیر ہمارا
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
کوہستانوں کی آبای پہن چکی ہے تاجِ آزادی
عزت کے پروانے جاگے آزادی کی شمع جلادی
تم بھی اُٹھو اہلِ وادی ضامن ہے اللہ تمہارا
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
زَر کے لالچ سے اوشیطاں کیوں بیچیں ہم دین و ایمان
پاکستان کے ساتھ کھڑے ہیں عزّت حرمت حکمِ قرآن
جان بھی قربان مال بھی قربان مال سے پیارا جان سے پیارا
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر
وطن ہمارا آزاد کشمیر آزاد کشمیر آزاد کشمیر

# قومی ترانہ

پاک سرزمین شاد باد  کشورِ حسین شاد باد
تُو نشانِ عزمِ عالی شان  ارضِ پاکستان !
مرکزِ یقین شاد باد

پاک سرزمین کا نظام  قوّتِ اُخوّتِ عوام
قوم، ملک، سلطنت  پائندہ تابندہ باد!
شاد باد منزلِ مراد

پرچمِ ستارہ و ہلال  رہبرِ ترقّی و کمال
ترجمانِ ماضی، شانِ حال  جانِ استقبال!
سایۂ خدائے ذوالجلال

مرے اللہ! بُرائی سے بچانا مجھ کو
نیک جو راہ ہو، اس راہ پہ چلانا مجھ کو

مطلب: میرے مولا مجھے ہر طرح کی برائی سے بچا کر نیکی کے راستے پر چلنے کی توفیق عطا کر۔



# بچے کی دعا

لب پہ آتی ہے دُعا بن کے تمنّا میری
زندگی شمع کی صورت ہو خدایا میری

مطلب: خدائے عزوجل کی بارگاہ میں بچہ دعا کرتا ہے کہ میرے لبوں پر یہ دعا آرزو بن کر مچل رہی ہے کہ میری زندگی شمع کی مانند ہو۔

دُور دنیا کا مرے دم سے اندھیرا ہو جائے
ہر جگہ میرے چمکنے سے اُجالا ہو جائے

مطلب: شمع جو گھور اندھیرے کو منور کر دیتی ہے لیکن خود جلتی رہتی ہے۔ دنیا میں جہالت کی جو تاریکی چھائی ہے، بار الٰہ وہ میرے علم کی بدولت دور ہو جائے۔

ہو مرے دم سے یونہی میرے وطن کی زینت
جس طرح پھول سے ہوتی ہے چمن کی زینت

مطلب: جس طرح پھول چمن کی زیبائش اور زینت کا سبب ہوتا ہے اسی طرح میری ذات میرے وطن کی زیبائش کا سبب بن جائے۔

زندگی ہو مری پروانے کی صورت یارب
علم کی شمع سے ہو مجھ کو محبت یارب

مطلب: خداوندا! جس طرح پروانہ شمع پر نثار ہو کر زندۂ جاوید ہو جاتا ہے اسی طرح مجھ کو بھی صلاحیت عطا کر کہ اپنی جدوجہد اور قربانی سے وطن کو سنوار سکوں۔

ہو مرا کام غریبوں کی حمایت کرنا
دردمندوں سے، ضعیفوں سے محبت کرنا

مطلب: میری ذمہ داری یہ ہے کہ ہر شخص سے محبت کروں، غریبوں، کمزوروں اور ضرورت مندوں کے کام آؤں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اساتذہ کی اپنی تربیت موجودہ تعلیمی نظام کو قومی اور اسلامی خطوط پر استوار کرنے میں اہم کردار ادا کر سکتی ہیں۔ ان کی مشترکہ جدوجہد سے قوم کے نونہال پوری امّت مسلمہ کے لیے مشعل راہ بن سکتے ہیں۔علم کے ذریعے تبدیلی کی جدو جہد ہر مسلمان استاد کا قومی فریضہ اور دینی ذمہ داری ہے۔ اگراسے زندگی میں یہ تبدیلی دیکھنا نصیب ہو گئی تو فبہا، اور اگر ایسا نہ بھی ہوا تو پھر بھی اسے اللہ کے حضور سر خرو ہونے کی قوی امید رکھنی چاہیے۔

مینجنگ ڈائریکٹر
کنیال گرافکس
فیض پور شریف ضلع میرپور

اجتماعی اصلاح کا ذریعہ بنتی ہیں۔ ہمیں غیروں کے رنگ میں رنگ کر اس نظام کو تقویت نہیں دینی کہ یہ تو کاروبارِ لات و منات ہی کو زندہ کرنے میں آلۂ کار بننے کے مترادف ہوگا۔ استاد کو نہ صرف اپنی ذاتی تربیّت اور صلاحیت کی فکر کرنی ہے بلکہ بہت سوچ کر یہ فیصلہ بھی کرنا ہو گا کہ وہ جو تعلیم اپنے شاگردوں کو دے رہا ہے اس کا نتیجہ کیا نکل رہا ہے؟
بقول اقبال:

حریم تیرا ، خودی غیر کی! معاذ اللہ
دوبارہ زندہ نہ کر کاروبارلات و منات

اپنے اقدار، تہذیب اور دین کو دوبارہ زندہ کرنے کی جدوجہد ہر فرد کی انفرادی اور بحیثیت مسلمان قوم ہماری اجتماعی ذمہ داری ہے۔ مگر اس کے لیے اَن تھک محنت اور منظم جدوجہد اوّلین شرط ہے۔اقبال سمجھتے ہیں کہ یہ آسان کام نہیں ہے یہ غیروں کی صدیوں کی محنت اور ہماری صدیوں کی غفلت اور ذہنی غلامی کی پیدا کردہ صورت حال کا نتیجہ ہے۔
ہمیں بحیثیت مسلمان استاد یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے کہ معلّمی پیشہ نہیں بلکہ ایک مشن ہے۔ یہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث ہے۔ معلم کا کام صرف معلومات منتقل کرنا نہیں بلکہ طلبہ کی تربیت اور تزکیہ بھی اس کی ذمہ داری میں شامل ہے۔ اگر ایک طالب علم کو اسلام کے مطابق مقصد ' زندگی کی تعلیم نہ دی جائے اور وہ اپنی تعلیم کو صرف دنیاوی آسایشوں اور حصول دولت کا ذریعہ سمجھنے لگے، تو اُس سے فراغت کے بعد معاشرے میں ایک تعمیری اور مثبت کردار کی توقع عبث ہوگی۔
پاکستان کی مثال ہمارے سامنے ہے جہاں وسائل کی کمی نہیں بلکہ ایک ایسی مخلص، قابل اور صالح قیادت اور انتظامیہ ( بیوروکریسی) کی کمی ہے جو موجودہ وسائل کا صحیح استعمال کرے اور اس ملک کے عوام کی تقدیر بدل دے۔ایسے افراد اسی نظام تعلیم کی پیداوار ہو سکتے ہیں جس کا مطمحِ نظر اور مقصد ایسے باکردار اور باصلاحیت افراد تیار کرنا ہو۔

اسی حالت کو اقبال نے یوں بیان فرمایا:

عصرِ حاضر ملک الموت ہے تیرا ، جس نے
قبض کی رُوح تری دے کے تجھے فکرِ معاش
دل کی آزادی شہنشاہی ، شکم سامانِ موت
فیصلہ تیرا ترے ہاتھوں میں ہے،دل یا شکم!

ہمارا ایمان ہے کہ جو رزق اللہ نے ہمارے لیے مقرر کیا ہے وہ ہم سے کوئی نہیں چھین سکتا، البتہ اس کے بتائے ہوئے اصولوں کے مطابق اس کے لیے جدوجہد کرنا فرض ہے۔ رزق حلال کا حصول اگر ہم ضرورت کی حد تک رکھیں تو یہ نہ صرف جائز بلکہ احسن ہے۔

تعلیم اور تربیت دونوں استاد کی ذمہ داری ہے۔جب یہ دونوں موجود ہوں تو نتیجہ علم نافع کی صورت میں نکلتا ہے۔

ایک مسلمان استاد جہاں کہیں بھی ہو اسے تعلیم و تربیت کا فرض نبھانا ہے۔ اسے معلوم ہونا چاہیے کہ دل و دماغ آزاد ہوں گے تو ان شاء اللہ پھر حالت یہ ہو گی کہ:

دیکھے تو زمانے کو اگر اپنی نظر سے
افلاک منور ہوں تیرے نورِ نظر سے

اور اس لیے اقبال استاد سے درد مندانہ درخواست کرتے ہیں کہ :

اللہ رکھے تیرے جوانوں کو سلامت!
دے ان کو سبق خود شکنَی ، خود نِگری کا
دل توڑ گئی ان کا دو صدیوں کی غلامی
دارُو کوئی سوچ ان کی پریشاں نظرَی کا

استاد کو نہ صرف اس عیارانہ اور کافرانہ حکمت عملی کے نتیجے میں نظامِ تعلیم میں پیدا ہونے والی خرابیوں کا مکمل ادراک کرنا ہے بلکہ اس کی اصلاح کے لیے اس کارِ خیر میں اپنا حصّہ بھی ڈالنا ہے۔ انفرادی کوششیں مل کر ہی

رویّوں (attitude) کو بدلنے کے لیے ہم مقدور بھر کوشش کرنے پر ہی مکلّف ہیں ۔ نتیجے کا ذمہ اللہ تعالیٰ نے لے رکھا ہے۔ اس نے ہم سے اجر کا وعدہ بھی نتیجہ پر نہیں اخلاص کے ساتھ کوشش کرنے پر کیا ہے ۔ لیکن اگر ہم نے کوشش ہی نہیں کی تو اس کے لیے ہمیں ضرور جواب دینا ہوگا۔ مرد، عورت، جونیئر اور سینئر سب لوگ اپنی اپنی جگہ جواب دہ ٹھیریں گے۔ استاد کا تو بنیادی کام ہی شاگردوں کی روح کے علاج کی فکر کرنا ہے، یعنی ان کے اخلاق و کردار پر توجّہ دینا ہے۔ علامہ اقبال فرماتے ہیں :

شیخ مکتب ہے اِک عمارت گر
جس کی صنعت ہے روح انسانی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خود اپنے آپ کو "معلم" کہا ہے ۔ اس سے بڑھ کر ایک استاد کے لیے فخر کی بات کیا ہو سکتی ہے! استاد ہی تعلیمی نظام میں محور کی حیثیت رکھتا ہے۔ یہ اس نظام کے ریڑھ کی ہڈی ہے۔ اگر استاد کا اپنا ذہن صاف، تصورات واضح اور تربیت ٹھیک ہو تو وہ ہرحال اور ہر نظام میں اہم ،مثبت اور کلیدی کردار ادا کرسکتا ہے لیکن اگر اس کا ذہن پراگندہ، تصورات مبہم اور مقصد غیر واضح ہو تو اچھے سے اچھا نصاب اور تعلیمی نظام بھی سود مند ثابت نہیں ہوگا۔

استاد کی حالت یہ نہ ہو کہ نام تو مسلمان کا ہو اور مقصد کسی اور کا پورا کر رہا ہو۔اپنی تعلیمی استعداد بڑھانے کے لیے وہ کسی بھی ادارے اور یونی ورسٹی سے تربیت / ٹریننگ حاصل کرسکتا ہے۔ بس بقول اکبر الٰہ آبادی ایک بات ہمیشہ اس کے پیش نظر رہے کہ:

بس ایک سخن بندۂ عاجز کا رہے یاد
اللہ کی اور اپنی حقیقت کو نہ بھولو

فکرِ معاش ایک ضرورت ہے ۔لیکن کیا معاش ہی سب کچھ ہے؟

## استاد کے نام اقبال کا پیغام

حالات کی تبدیلی میں استاد ہی بنیادی کردار ادا کر سکتا ہے۔ بحیثیت مسلمان، استاد کو نہ صرف اس پوری صورت حال کو اچھی طرح سمجھنا ہے کہ یہ نظام تعلیم ہی ہماری بربادی کا اصل سبب ہے، بلکہ اس کی اصلاح کے لیے اسے اپنا انفرادی اور اجتماعی کردار بھی ادا کرنا ہے ۔ اگر وہ اپنی ذمہ داری کماحقہٗ پوری کر لے تو دُور رس نتائج حاصل کیے جا سکتے ہیں۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک حدیث:

كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْؤُلٌ عَنْ رَعِيَّتِهٖ

( بخاری، کتاب الجمعۃ، باب الجمعۃ فی القریٰ والمدن، حدیث: ۸۶۷ ) کا مفہوم ہے کہ ہر" ایک اپنے حلقۂ اثر میں ذمہ دار ہے"۔ ہم گھر میں اپنے بچوں اور سکول یاکالج میں اپنے طلبہ کی صحیح تربیت کے ذمہ دار ہیں۔ جو کام ہمارے ذمے ہے وہ ہم نے کرنا ہے اور جو کام ہم نہیں کر سکتے اس میں اپنا وقت ضائع نہیں کرنا۔لیکن جو کام ہم کر سکتے ہیں وہ ہمیں ضرور کرنا ہے کیوں کہ ہمیں جواب اور حساب اسی کا دینا ہو گا۔ البتہ جو لوگ اس کے لیے اجتماعی جدو جہد کر رہے ہیں، حتی الوسع ان کا پشتی بان بھی بننا چاہیے۔

علم اور فن (Knowledge and Skill) دونوں تعلیم کے اہم ستون ہیں لیکن جب تک تیسرا ستون، یعنی ذہن (attitude) مثبت انداز میں نہیں بدلے گا اور طالب علم کو بحیثیت انسان اور مسلمان اپنے مقام اور ذمہ داری کا صحیح ادراک نہیں ہو گا تب تک وہ معاشرے میں مثبت تبدیلی کا ذریعہ نہیں بن سکے گا۔ نظام کے بدلنے کا انتظار کرنے کی بجائے ہمیں اپنے اپنے زیرِ اثر حلقہ میں کام کرنا چاہیے اور اگر ہم شعوری طور پر اس کو ایک قومی اور دینی ذمہ داری تسلیم کر لیں تو پھر ہرادارے اور ماحول میں اپنا کام کر سکتے ہیں اور اللہ سے اجر کے امیدوار بھی بن سکتے ہیں۔

اور:　　دل بینا بھی کر خدا سے طلب
آنکھ کا نور دل کا نور نہیں ہے

ہر قوم اپنے مقاصد اور نظریات کے حصول لیے کام کرتی ہے۔یہ بات تو یقیناً اہم ہے کہ ہر کوئی دوسروں کی پلاننگ کو سمجھے اور اپنے لائحہ عمل میں اُن کی اچھی باتوں کو لینے اور بری باتوں سے احتراز کا بندوبست کرے۔
لیکن اس کے ساتھ ہی یہ بھی اشد ضروری ہے کہ وہ اپنے مقاصد اور اہداف اپنے معیارات، مفادات اور نظریات کے مطابق ترتیب دے۔صرف دوسروں پر تنقید سے کچھ حاصل نہیں ہو سکتا۔ اصل بات تو خود تعمیری اور مثبت کام کرنا ہے۔ بغیر کسی پلاننگ کے اور بلاسوچے سمجھے صرف ڈنڈے سے نظام تبدیل نہیں ہوتا اور نہ یہ تبدیلی دیر پا ہو سکتی ہے۔
اور انتہائی قابلِ افسوس بات تو یہ ہے کہ مسلمان قوم کے "پڑھے لکھے" (میں جان بوجھ کر "تعلیم یافتہ" کا لفظ استعمال نہیں کر رہا) افراد کو یا تو اس صورتِ حال کی خبر ہی نہیں یا اس کی اہمیت کا احساس نہیں رکھتے۔
اقبالؒ نے اس کا اظہار یوں فرمایا:

وائے ناکامی! متاعِ کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساسِ زیاں جاتا رہا

بسا اوقات تو ایسا بھی ہوتا ہے کہ جب کوئی اس اہم مسئلے کی طرف توجہ دلائے اور ان اہم حقیقتوں کی نشان دہی کرے تو لوگ اس کو نہ صرف غیر سنجیدگی سے لیتے ہیں بلکہ اس کا مذاق اڑانے سے بھی دریغ نہیں کرتے ۔ مگر جب ان ہی کے بچّے ان کی توقعات کے خلاف حرکتیں کرتے ہیں تو پھر یہی لوگ نظام اور معاشرے سے گلے شکوے بھی کرتے ہیں کہ ان کے بچے بگڑ رہے ہیں۔ یہ نہیں سوچتے کہ اس بگاڑ کا ذمہ دار کون ہے؟
ایسے میں مسلمان مفکرین اور اساتذہ کرام کی ذمہ داری پہلے سے کہیں زیادہ بڑھ جاتی ہے۔

دوسری طرف عالمی قوتیں تعلیم کی اہمیت سے بخوبی آگاہ ہیں ۔ یہودیوں کی کتاب ( جس کی تصدیق ونسٹن چرچل اور ہنری فورڈ نے بھی کی ہے ) " دی پروٹوکولز " ( The Protocols ) میں تعلیم کے بارے میں خصوصی طور پر لکھا ہے ۔ پروٹوکول نمبر ۲ میں درج ہے :

**ترجمہ** : غیر یہودی دانش ور ان نظریات سے لیس ہوکربغیر کسی منطقی تصدیق کے ان نظریات کو رُوبہ عمل لانے کی کوشش کریں گے اور ہمارے ماہر گماشتے اپنی کمال عیاری سے ان کی فکر کا رخ اس طرف موڑدیں گے جو ہم نے ان کے لیے پہلے سے مقرر کی ہوئی ہے۔ آپ کو ایک لمحے کے لیے بھی شبہ نہیں ہونا چاہیے کہ یہ خالی خولی الفاظ ہیں۔
اس کے بعد درج ذیل پیراگراف بھی دیکھئے جس میں وضاحت کی گئی ہے کہ قوموں کے افکار میں تبدیلی کو وہ اپنے مقاصد کے حصول کے لیے کتنا ضروری سمجھتے ہیں:

**ترجمہ** : ہمارے لیے دوسری قوموں کے خیالات کا تجزیہ کرنا اور ان کے خصائل و کردار کا مطالعہ کرنا اس لیے بھی ضروری ہے تاکہ سیاسی اور انتظامی امور میں ( ہماری ) معمولی سی کوتاہی کا احتمال بھی باقی نہ رہے۔

## نظام تعلیم کے بارے میں اقبال کا نظریہ

اقبالؒ کو اس کا مکمل ادراک تھا کہ تعلیم ہی وہ بنیادی عنصر ہے جو قوم کے بناؤ اور بگاڑ میں سب سے بنیادی کرادر ادا کرتا ہےاور جس کے دُور رس اثرات قوم کے عمومی مزاج اور اور سوچ پر مرتب ہوتے ہیں ۔
وہ اسی لیے مادہ پرست نظام ،جس میں دولت کو سب کچھ سمجھ لیا گیا، کے مقابلے میں ایسی تربیت پر زور دیتے ہیں، جو صرف عقل کی بنیاد پر قائم نہ ہو اور جس میں مادی علوم کے ساتھ ساتھ روحانیت اور وجدانیت بھی پروان چڑھے:

گزر جا عقل سے آگے کہ یہ نُور
چراغِ راہ ہے منزل نہیں ہے

**اوّل:** عقیدے کی درستی: اتنی تعلیم جس کے ذریعے ہم اپنے عقیدے کو درست کر لیں، مثلاً توحید، رسالت اور آخرت جیسے عقائد کے بارے میں جاننا اور سمجھنا ۔ اس سے کسی کو بھی استثنیٰ حاصل نہیں چاہے وہ دنیاوی طور پر پڑھا لکھا ہو یا نہ ہو۔ ہر عاقل بالغ مرد اور عورت پر یہ فرض ہے۔

**دوم:** اتنے علم کا حصول جس سے ہم اپنی عبادات کو درست طریقے سے ادا کر سکیں، مثلاً نماز پڑھنا، روزہ رکھنا، زکوۃ ادا کرنا یا حج کرنا۔

**سوم:** لوگوں سے درپیش روز مرّہ کے معاملات کی درست طریقے سے ادائیگی کے بارے میں علم، جس میں ان کے حقوق اور ہمارے فرائض شامل ہیں، مثلاً پڑوسی کے حقوق، والدین کے حقوق، بچوں کے حقوق وغیرہ۔

**چہارم:** اپنے پیشے سے متعلق دین کا اتنا علم جس سے ہم اپنے پیشہ ورانہ فرائض دین کے بتائے ہوئے اصولوں کے مطابق ادا کر سکیں اور ہم اپنے پیشے میں دین کے خلاف کوئی کام نہ کریں، مثلاً ایک ڈاکٹر کو طب کی تعلیم سے متعلقہ دین کا اتنا علم حاصل کرنا ضروری ہے جس سے وہ اپنے پیشے کو دین کے مطابق ادا کر سکے۔

جنگ بدر میں جنگی قیدیوں کو چند افراد کو علم سکھانے کے بدلے آزاد کیا گیا۔ یہ شاید تاریخ میں واحد مثال ہے کہ جنگی قیدیوں کو اس طرح آزاد کیا گیا ہو اور اس سے اسلام میں علم اور تعلیم کی اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

## موجودہ صورتِ حال

بدقسمتی سے موجودہ نظام تعلیم میں پہلی جماعت سے لے کر اعلیٰ تعلیم تک ، پورے کورس اور دورانیے میں شاذ ہی طالب علم کو یہ سکھایا جاتا ہے کہ اچھا انسان اور مسلمان کیسے بننا ہے؟ تعلیمی نصاب سے اسلام اور اقدار کو تقریباً ختم کر دیا گیا ہے۔

ہم بحیثیت قوم / امت علم کی اہمیت کو شاید ابھی تک نہیں سمجھ سکے اور آج ہم اسی کا خمیازہ بھگت رہے ہیں۔ بقول اقبال:

فطرت افراد سے اغماض بھی کر لیتی ہے
کبھی کرتی نہیں ملت کے گناہوں کو معاف

# سخن ہائے گفتنی

## اقبال ، تعلیم اور استاد

تاریخ میں تعلیم اور نظام تعلیم قوموں کے عروج و زوال کی اہم بنیاد رہا ہے۔ جس قوم نے بھی تعلیم کی اہمیت کو صحیح طریقے سے جانا اور اپنے تشخص اور نسلِ نو کی تربیت کا انتظام کیا وہ دنیا میں سرخرو ہوئی ۔ تعلیم قوموں کے بناؤ اور بگاڑ میں سب سے اہم کردار ادا کرتی ہے۔

### اسلام میں تعلیم کی اہمیت

نبی کریم ﷺ کی چنداحادیث سے اس کی اہمیت واضح ہو جاتی ہے ۔
حضرت ابوالدرداءؓ سے مروی ہے کہ " بے شک میں نے حضور اکرم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جو شخص علم کے حصول کی راہ میں چلا اللہ تعالیٰ اسے جنت کے راستوں میں سے ایک راستہ پر چلاتے ہیں اور بے شک ملائکہ اپنے پروں کو علم کے طالب کی خوشنودی کے لیے بچھاتے ہیں۔ اور عالم کے لیے زمین و آسمان کی تمام اشیاء مغفرت کی دعا کرتی ہیں اور مچھلیاں پانی کے پیٹ میں۔ اور بے شک عالم کی فضیلت عابد پر ایسی ہے جیسی چودھویں کے چاند کی فضیلت سارے ستاروں پر۔ ( متفق علیہ )
ایک اور حدیث میں آپ ﷺ نے فرمایا:

طَلَبُ الْعِلْمِ فَرِيْضَةٌ عَلٰى كُلِّ مُسْلِمٍ

" علم کا حصول ہر مسلمان ( مرد اور عورت ) پر فرض ہے "
یہ بات واضح ہے کہ ہر مسلمان تمام دینی علوم حاصل نہیں کر سکتا لیکن اس حدیث کے مطابق ہم پر چار چیزوں کی تعلیم فرض ہے:

اس کے بعد جناب ناصر محمود طاہر صدر معلم و برادرم احمد فراز صاحب مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور کا ممنون ہوں جنھوں نے اس عظیم کام کے لیے میرا انتخاب کیا ۔ ادارہ کی تاریخ نویسی میں محترم المقام حاجی باؤ علی شان صاحب سکنہ موڑا بوہڑی حال نئی آبادی اندراڑ شریف کا شکر گزار ہوں جنھوں نے اپنا قیمتی وقت دیا اور ادارہ کی تاریخ ، درخشاں ستاروں کے نام اور ترتیب میں اصلاح فرمائی ان کے علاوہ محمد اقبال خواجہ صاحب / ماسٹر محمد اویس خواجہ صاحب سکنہ سہر حال نئی آبادی بوعہ اور میرے والد گرامی ماسٹر ( ر ) صوفی طالب حسین صاحب کا خصوصی حصہ ہے ۔ اللہ پاک صحت تندرستی کے ساتھ ان کا سایہ ہمارے سر پر قائم دائم رکھے ۔ آمین

خیراندیش

محمد نصیر الدین غفر لہ ولوالدیہ والمشائخ والمسلمین آمین
مدرس گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

# دیپاچہ

آزادکشمیر کے ایک منفرد شہر میرپور جسے لندن صغیر بھی کہا جاتا ہے کی تاریخ بتاتی ہے کہ اسے ایک ممتاز مذہبی راہنما اور جری حکمران حضرت میراں شاہ غازی رحمتہ اللہ علیہ نے 1051 ھ (1641 ء ) میں میرپور قصبہ کی بنیاد رکھی آباد کیا ...... یہاں یہ بات تاریخی حوالہ سے شروع کی گئی ہے جس کے مطابق میراں شاہ ایک صوفی منش درویش صفت حکمران تھے ۔ وہ حکمران سے زیادہ ایک مذہبی رہنما تھے جو عوامی خدمت کے کاموں میں بڑی شہرت رکھتے تھے ۔ میرپور یا میراں پور کا شہر آباد کرنا بھی ان کی تعمیری پالیسی کا ایک حصہ تھا ۔ ان کی عوام دوستی کا یہ عالم تھا کہ آپ کی رحلت کے بعد لوگوں نے اپنی بے پناہ عقیدت کا مظاہرہ کرتے ہوئے آپ کا مزار بھی بنوایا جو بعد میں موجودہ عہد تک مرجع خاص وعام چلا آرہا ہے ۔ ( تاریخ میرپور: پرفیسر صلاح الدین )

راقم الحروف کی پیدائش بھی آزاد ریاست جموں کشمیر کے ضلع میرپور کے جنوب میں واقع ( تقریبا دو سو ایکڑ رقبہ پر مشتمل ) موضع ڈہانگری بہادر کی ہے جو تاریخی حوالہ سے منفرد مقام رکھتی ہے ۔

موضع ڈہانگری بہادر کے تاریخی اسکول جس کی بنیاد استاذالاساتذہ حضرت مولوی عبدالوہاب صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے رکھی تھی کی تاریخ نویسی میرے لیے ایک اعزاز ہے ۔ اس کام کے لیے میں جناب نثار احمد چودھری ڈسٹرکٹ ایجوکیشن آفیسر ضلع میرپور کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے اپنے زیرانتظام مدارس کے منتظمین کو اپنے اپنے ادارے کے تاریخی پس منظر تحریر کرنے کی طرف توجہ مبذول کروائی۔

میری یہ خوش قسمتی ہے کہ ماسٹر محمد نصیرالدین صاحب جیسے قابل ، فرض شناش اور تاریخ بینی کا شوق رکھنے والے میرے سٹاف کا حصہ ہیں ۔ اللہ ﷻ ان کو حاسدین کے شر سے محفوظ رکھے ، صحت تندرستی ، علم اور حلم میں اضافہ اور زندگی میں مذید کامیابی و کامرانی عطا فرمائے ۔ آمین

ادارہ کے تاریخی پس منظر کے حوالے سے میں ان کا ، بالخصوص ماسٹر ( ر ) صوفی طالب حسین صاحب ( والد گرامی ماسٹر محمد نصیرالدین صاحب ) اور باؤ حاجی علی شان صاحب ، محمد اقبال خواجہ صاحب سرپرست اعلی پریس کلب چکسواری ، ماسٹر محمد اویس خواجہ صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے ادارے کی تاریخ نویسی میں معاونت کی ۔ اس کے ساتھ ماسٹر احمد فراز صاحب نے جو حصہ ڈالا بے مثال ہے ۔

تاریخ ایک وسیع اور دقیق موضوع ہے اور اس تمام پہلوؤں کو ایک کتاب میں یکجا کرنا نہایت مشکل ہے ۔ بلاشبہ بہت کم وقت میں ادارہ کی تاریخ مرتب کرنا بہت بڑا کارنامہ ہے ۔ بلاشبہ ماسٹر محمد نصیر الدین صاحب کی کاوش ایک تاریخی دستاویز ہے ، اہلیان علاقہ بلخصوص نوجوانان ڈہانگری بہادر کے لیے بیش بہا معلومات کا خزانہ ہے ۔

والسلام

ناصر محمود طاہر

صدر معلم گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول

ڈہانگری بہادر ضلع میرپور

۲۷ فروری ، ۲۰۲۳ ء

# پیش لفظ

علمِ تاریخ انسانی معاشرے کے انفرادی اور اجتماعی افعال کا آئینہ دار ہے۔ اس کا شمار دنیا کے قدیم ترین اور مفید علوم میں ہوتا ہے۔ یہ محض ماضی کے دلچسپ اور یادگار واقعات کی جستجو ہی کا نام نہیں ، بلکہ یہ ایک ایسا آئینہ ہے جس میں ہم انسانی تہذیب کے عہد بہ عہد ارتقا کی تصویر دیکھتے ہیں۔ یہ انسانی جدوجہد کی داستان پیش کرتی ہے۔ اگر تاریخ انسانی زندگی کے مختلف شعبوں میں گزشتہ نسلوں کے بیش بہا تجربات آئندہ نسلوں تک نہ پہنچاتی تو انسانی تمدن کا کارواں کبھی رواں دواں نہ ہو پاتا اور زمانہ قبل از تاریخ کی تاریک اور کٹھن منزل پر ہی ٹھہرا ہوا ہوتا۔ مرقوم تاریخ کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اس کے توسط سے مختلف اقوام و افراد ماضی کے دریچے سے اپنے کردہ و ناکردہ اعمال و افعال پر تنقیدی نظر ڈال کر حال و مستقبل کو اپنی مرضی و منشا کے مطابق ڈھال سکتے ہیں اور ماضی کی روشنی سے حال کو منور کرکے اپنے مستقبل کو تابناک بنا سکتے ہیں۔

تاریخ ماضی اور حال کے درمیان وہ زینہ ہے جس پر چڑھ کر انسان عہدِ رفتہ سے ناتا جوڑ سکتا ہے۔ یہ ماضی، حال اور مستقبل کی وحدت کا نام ہے۔

سپین کے دانشور ویویز (VIVES) نے کہا تھا کہ جو قوم تاریخ سے بے بہرہ ہے، اس کے بوڑھے بھی بچے ہیں۔ چنانچہ کہا جاسکتا ہے کہ جو قوم اپنی تاریخ کو محفوظ کر لیتی ہے، وہ گو یا بقائے دوام کاسامان مہیا کرتی ہے۔

موجودہ دور میں تاریخ بینی کا شغف رکھنے والے لوگ بہت کم ہیں ۔ تاریخ خواہ وہ ایک ملک کی ہو ، قوم کی ہو یا ادارے کی بہت اہمیت کی حامل ہوتی ہے ۔ ایک مشہور مقولہ ہے : جو قومیں اپنی تاریخ بھول جاتی ہیں ان کا جغرافیہ بھی تبدیل ہو جاتا ہے ۔

# عرض ناشر

نَحْمَدُہٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمْ اَمَّا بَعْدُ

فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمْ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمْ ط

وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاسَیِّدِیْ یَاحَبِیْبَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاخَاتَمُ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنْ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

تاریخ نویسی ایک مشکل اور دقیق عمل ہے ۔ جس میں ذاتی پسند ناپسند ، رنگ نسل کے تعصب کو بالا طاق رکھ کر حقائق پر مبنی معلومات اکھٹی کرنا ہے ۔

اس ادارہ کو قائم ہوئے سو سال مکمل ہورہے ہیں ۔

۱۰۰ سال مکمل ہونے پر ایک ادنیٰ کاوش پیش خدمت ہے ۔

کنیال گرافکس فیض پور شریف

ضلع میرپور

# انتساب دوم

## ماسٹر محمد زمان صاحب مرحوم

( تایا زاد بھائی ماسٹر محمد صادق خان مرحوم )

## حاجی سید محمد صاحب مرحوم

متوفی : 11 ستمبر 1982 ء

( والد گرامی چودھری محمد عارف صاحب مرحوم
پولیس کانسٹیبل سکنہ سہر )

اور

## چودھری لعل حسین صاحب مرحوم

متوفی : 25 ستمبر 2003 ء

ڈھوک مقدم بہادر والوں کے نام

جن کے پسماندگان ( چودھری محمد طارق صاحب ، چودھری محمد بنارس صاحب ، چودھری محمد بشارت صاحب ، چودھری عابد علی عابد صاحب پسران چودھری محمد صابر صاحب ) نے ( منگلا ڈیم اپ زائزنگ ۲۰۱۳ ء کے بعد ) اسکول کے لیے وسیع رقبہ وقف کیا ۔

# انتساب اول

اس ادارے کے بانی استاذالاساتذہ

## حضرت مولوی عبدالوہاب صاحبؒ

( متوفی 31 مئی 1942 ء ) کے نام

جنھوں نے بعد از ریٹائرمنٹ اپنے آبائی علاقہ ڈھانگری بہادر میں علم کی روشنی پھیلانے کے لیے مکتب سکول کی منظوری کرائی ۔

اللہ ﷻ حضرت کے درجات بلند فرمائے اور آپ کی مرقد مبارک پر اپنے انوارات کی بارش برسائے ۔

آمین ثم آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا اللہ

یا رسول اللہ

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

# حسن ترتیب

کتاب ہذا کی طباعت کے لیے مالی اعانت کرنے والی شخصیت حاجی طالب حسین صاحب آجکل بسلسلہ روزگار برطانیہ کے شہر نیو کاسل میں ذاتی کاروبار بطور ٹیکسی اونر ہیں ، اپنے علاقے اور لوگوں سے والہانہ محبت رکھتے ہیں ۔ اپنے علاقہ کے اسکول اور اداروں کی خدمت بھی کرتے رہتے ہیں ۔ آپ کے ہاتھ میں موجود کتاب ان کی بے پناہ و لازوال محبت کا ثبوت ہے ۔ اس کتاب کی طباعت کے لیے ایک خطیر رقم عطیہ کی تاکہ برطانیہ اور پاکستان کے اندر نوجوان نسل ہر دو زبانوں اردو اور انگریزی میں اپنے علاقہ کی قدیم درسگاہ سے واقفیت حاصل کر سکیں اور اپنے آباؤاجداد کے کارناموں سے واقفیت حاصل کر سکیں اور وطن کی محبت ان کے اندر پیدا ہو اور آنے والے وقتوں میں اس کتاب سے رہنمائی لے کر اپنے علاقہ سے تعلق مضبوط کر سکیں ۔

حاجی صاحب کی علم دوستی اور علاقہ سے محبت پر میں بطور خاص ان کا ممنون احسان مند ہوں کہ جنہوں نے میری تحریک پر لبیک کہا اور اس کار خیر میں اپنا حصہ ڈالا ۔ علاقہ کے صاحب ذوق اور اہل نظر کے لیے ایک قیمتی تحفہ ہے ۔ برطانیہ اور پاکستان کے اندر ڈھانگری بہادر کی کمیونٹی کے فیڈبیک کا انتظار رہے گا۔

روایت موصولہ: محمد صغیر ولد محمد مالک سکنہ بٹالہ

سابق طالب علم و کلاس فیلو حاجی طالب حسین نیوکاسل

والسلام

احمد فراز ولد ممتاز احمد ایلیمنٹری مدرس

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور

+923453923811

## مالی اعانت برائے طباعت کتاب ہذا
## تعارف و خاندانی پس منظر سابق طالب علم حاجی طالب حسین

حاجی طالب حسین ولد عبدالرحمان کا تعلق موضع ڈہانگری بہادر سے ہے ۔ ( علاقہ کے معروف زمیندار قبیلہ جاٹ سے تعلق ہے ۔ اپنے دادا کی موروثی جائیداد بھی موضع ڈہانگری بہادر میں ہے ) ان کے والد محترم حاجی عبدالرحمان صاحب مرحوم خاندانی طور پر بڑے زمیندار تھے اور منگلا ڈیم اپ رائزنگ سے قبل " رڑیاں " کی زرخیز زمینوں پر آباد تھے بعدازاں منگلا ڈیم اپ رائزنگ 1967 ء یہ خاندان بھی نئی آبادی ڈہانگری بہادر ( آصف آباد ) آباد ہوئے اور یہاں بھی وسیع قطعہ اراضی کے مالک ہیں ۔ حاجی عبدالرحمان ذہنی طور پر کھیتی باڑی اور زمیندارہ سے جڑے رہے اسی بنیاد پر انہوں نے پنجاب علاقہ سانگلہ ہل ڈھوک خربن میں بھی اچھا خاصا زرعی رقبہ خرید کر اس کو آباد کیے رکھا ۔

حاجی عبدالرحمان صاحب نے دوشادیاں کیں تھیں ۔ پہلی بیوی وفات پا چکی ہیں جبکہ دوسری بیوی حیات ہیں اور نئی آبادی ڈہانگری بہادر ( آصف آباد ) میں مقیم ہیں ۔ پہلی بیوی کا تعلق ڈہانگری بہادر سے تھا اور دوسری بیوی کا تعلق پنجاب ( چنیوٹ ) کے کسی علاقہ سے ہے ۔ پہلی بیوی سے ممتاز حسین ، طالب حسین ، غالب حسین کے علاوہ ایک بیٹی امتیاز بی بی ہے ۔ ممتاز حسین کے علاوہ باقی بہن بھائی حیات ہیں ۔ دوسری بیوی سے محمد آفتاب ، محمد حبیب اور شیر محمد کے علاوہ ایک بہن ربعہ بی بی ہیں جو سارے حیات ہیں ۔

حاجی طالب حسین صاحب نے بھی دوشادیاں کی ہیں ۔ دوسری بیوی کا تعلق لکھورا اسلام گڑھ حال نیو سٹی سے ہے موصوفہ اعلی تعلیم یافتہ اور محکمہ تعلیم میں بطور معلمہ ملازمت کرتی رہی ہیں ۔

حاجی طالب حسین کے دو بیٹے اور دو بیٹیاں ہیں ۔ طیب حسین صاحب بطور Mortgage advisor دوسرا بیٹا توحید حسین بطور Accountant ایک بیٹی Lab doctor Biomedical scientist ہے جو برطانیہ میں ہی مقیم ہیں ۔

# اظہار تشکر

## مالی اعانت برائے طباعت کتاب ہذا



حاجی طالب حسین ولد عبدالرحمان
نئی آبادی ڈہانگری بہادر (آصف آباد)
حال نیو کاسل برطانیہ



تالیف و ترتیب

**ماسٹر محمد نصیرالدین** سائنس مدرس

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر

ضلع میرپور

# اہتمام



**ناصر محمود طاہر** صدر معلم

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور



**احمد فراز** ایلیمنٹری مدرس

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر

ضلع میربور



**ناصر محمود طاہر** صدر معلم

گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر

ضلع میرپور



چودھری لعل حسین (مرحوم)

متوفی: 25 ستمبر، 2003

سکنہ ڈھانگری بہادر

**نام کتاب:** گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر ضلع میرپور کا تاریخی پس منظر

**تالیف و ترتیب:** ماسٹر محمد نصیرالدین، ڈھانگری بہادر

**باہتمام:** ناصر محمود طاہر صدر معلم و احمد فراز مدرس ، بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر

**سرورق:** ماسٹر احمد فراز مدرس ، بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر

**ناشر:** کنیال گرافکس فیض پور شریف ضلع میرپور

**کمپوزنگ / ڈیزائننگ:** ماسٹر محمد نصیرالدین، کنیال گرافکس فیض پور شریف

**تصحیح کتابت:** ماسٹر محمد اویس خواجہ ، ڈھانگری بہادر

**ایڈیشن :** اول

**تعداد:** 500

**مطبع:**

**صفحات :** 71

**سال اشاعت:** ۱۴۴۴ ہجری ، 2023 عیسوی

Kanyal Graphics
Whats app Contact

ڈھانگری بہادر کی قدیم درسگاہ

# تاریخی پس منظر

چودھری لعل حسین مرحوم

## گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر
## ضلع میرپور

تالیف و ترتیب

ماسٹر محمد نصیر الدین ، ڈھانگری بہادر

ناشر

کنیال گرافکس فیض پور شریف ضلع میرپور

ڈھانگری بہادر کی قدیم درسگاہ

# تاریخی پس منظر

چودھری لعل حسین مرحوم

## گورنمنٹ بوائز ہائی اسکول ڈھانگری بہادر
## ضلع میرپور


تالیف و ترتیب

ماسٹر محمد نصیرالدین ۔ ڈھانگری بہادر